مین ایک بچہ پیدا ہوتا ہی اور فوراً بڑھتا ہی اور خداوند کہکر اُڑ جاتا ہی اور اُس تالاب کا ماجرا کہ کبھی اُسکا پانی خشک
نہین ہوتا جسقدر چاہو صرف کرو جتنا ہی اُتنا ہی باقی ہمیشہ رہیگا یہ سب کیفیتین اور بنائین انکی مجھپر ظاہر کر دیجیے تو
مین بصدق دل دین اسلام قبول کرون اور مطیع حضور کا رہون صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا ابھی یہ کہکر
اُسیوقت مالک کو اپنے ہمراہ لیکر سوار ہوئے پہلے صندوق معلق کے پاس آئے اُس گاوے طلائی
مین سے آواز آئی کہ حمزہ مجھکو سجدہ کر اور نہ مین نے تجھکو کیا مرتبہ دیا اور ابتدا سے انتہا تک سب حال
صاحبقران کا بیان کر دیا امیر باتوقیر نے فرمایا لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم تو شیطان ہی اسمین سمایا
ہوا بول رہا ہی امیر نے لندھور سے فرمایا کہ گاوے طلائی کو ایک گرز مارو دیکھو تو کیا تماشا دکھائی دیتا ہی
یہ سنکر لندھور نے بڑھکر ایک گرز گران اُس گاوے طلائی پر مارا اُس گاوے کے ہزار ہا ٹکڑے ہوگئے
اور ایک بگولا دھوئین کا اُسمین سے نکلا اور اُس دھوئین سے صورت دیو مہیب کی پیدا ہوئی اور اُڑکر
بلند طرف آسمان کے ہوئی وہان جاکر آواز دی کہ اے حمزہ تو نے مجھے شہر فرنگ سے بھگایا مین یہان
آکر مقیم ہوا تو نے یہان بھی چین نہ لینے دیا خیر سمجھا جائیگا یہ کہکر غائب ہوگیا بعد اُسکے صاحبقران زبان
اسم اعظم پڑھکر صندوق معلق پر دم کیا کہ سحر جمشید سحر آفرین کا رد ہوا صندوق معلق زمین پر دھم
سے گرا جمشید نے ہر چند سحر صاحبقران پر کیا مگر برکت سے اسم اعظم کی کچھ اثر نہ ہوا آخر کار جمشید بھی
ہاتھ سے صاحبقران عالیشان کے مارا گیا وہ جوڑا زاغ سیاہ کا کہ بسبب سحر جمشید کے بلند پروازیان
کیا کرتا تھا فوراً وہ بھی نابود ہوگیا اور اُس تالاب مین جو پانی کبھی کم نہ ہوا کرتا تھا اُسکی ماہیت یہ ظاہر ہوئی کہ
ایک دریا بہت فاصلے پر اُس شہر سے تھا اُسمین نالی کھود کر نیچے دیکر بطور رہنیا سوت کے اُس تالاب مین
لائے تھے صاحبقران نے اُسکی جستجو اور کوشش اور تفحص بلیغ کرکے اُسکو بند کرا دیا دریا سے پانی آنا موقوف
ہوگیا اب پانی بھی اُسکا کم ہونے لگا تین دن مین آدھا تالاب خشک ہوگیا صاحبقران نے مالک بن
زردہشت جادو سے کہا کہ اب تجکو دین اسلام لانے مین کیا کلام ہی بس اب بہتر یہ ہی کہ تو مسلمان ہوجا
مالک بن زردہشت جادو از بسکہ سیہ قلب کمال تھا خوف جان سے مسلمان ہوا اور دل مین کینہ
رکھا طوطے کی طرح کلمہ پڑھکر دین اسلام قبول کیا اب عمرو نے صاحبقران سے کہا مین ملکہ جادو پر مدت
سے عاشق و فریفتہ ہون آپ خوب جانتے ہین کہ عشق مین اُسکے میری جان پر بنی ہی دم نکلتا ہی ہجر جانان اب
بہت شاق ہی وصل معشوق حور لقا کا دل مشتاق ہی امیدوار ہون کہ آپ میرا عقد اُس پریوش ملکہ جادو کے
ساتھ کر دیجیے امیر نے فرمایا دیکھو مین سمجھاتا ہون اگر ملکہ جادو راضی ہوگئی تو کیا مضائقہ ہی پھر صاحبقران
نے ملکہ جادو کو کنج خلوت مین طلب کیا جب ملکہ جادو آئی واسطے عقد ہمراہ خواجہ عمرو کے استمزاج
لیا ملکہ جادو نے کہا اے امیر باتوقیر مین حضور کی ایک ادنی کنیز ہون جو حکم حضور فرمائین مجھے کیا عذر ہی ہر حال
تابع فرمان حضور ہون مگر ابھی تو بالفعل عقد کرنا مناسب نہین ہی بعد چند روز کے دیکھا جائیگا امیر بھی منشا
ملکہ جادو کا سمجھکر خاموش ہو رہے پھر عمرو کو بہمائش سمجھا دیا عمرو ارادہ عقد سے باز رہا بعد اُسکے تمام شہر کو
اسلام آباد کیا سکہ سیم و زر و اشرفی بنام بادشاہ اسلام سعد بن قباد شہریار جاری ہوا ڈگی دین اسلام
کی پٹ گئی جھنڈا گڑ گیا بتخانے مندر دیرے شوالے وغیرہ منہدم ہوگئے مسجدین گلی گلی کوچہ کوچہ بنوائی گئین
شہر عطلی آباد مین ہر طرف سے صدائین کہین نعرہ اللہ اکبر کسی جا شور اشہد ان لا الہ الا اللہ کا بلند تھا

غرضکہ حمزہ صاحبقران نے چند روز وہان قیام کیا اور مالک بن زرد دہشت جادو کو اپنی طرف سے
وہان کا پھر بادشاہ کیا بعد اُسکے لقاے بے بقا کا حال دریافت کیا کہ وہ مردود راندہ درگاہ معبود یہان سے
بھاگ کر کسطرف کو گیا لوگون نے بیان کیا کہ وہ بھی لقاے بے بقا شہر عنظلی آباد سے بھاگ کر مع اپنے
کفار آذرکوہ کیطرف گیا ہی یہ سنکے امیر با توقیر زلزلہ قاف ثانی سلیمان حمزہ صاحبقران زمان و بادشاہ
اسلام سعد بن قباد شہریار مع سرداران لشکر اسلام وغیرہ کے کوچ کر گئے آذرکوہ کیطرف روانہ ہوئے اب
حقیر پر تقصیر نے بفضل ایزد متعال ترجمہ بالا باختر جلد سوم کو ختم کیا انشاءاللہ ایرج نامے مین حالات مسرت
آیات داستان شوکت نشان گذارش کیے جائینگے جو کہ گوش خاطر سامعین والاتمکین مشتاق ہین بہت مسرور
و محظوظ ہون گے فقط ×× 

## خاتمۃ الطبع از جانب کارپردازان مطبع

پس از حمد الٰہی و نعت رسالت پناہی اختر شماران شبہاے فراق محبوب او محرومان باریابی بزم شاہد مرغوب کی خدمت
مین التماس ہی کہ غم غلط کرنے کا حیلہ اور پژمردگی خاطر کی فرحت کا وسیلہ مطالعہ قصص رنگین و افسانہاے
پیشین سے بہتر کوئی نہین ہی - ایسے وقتون مین مطالعہ کتب کا مسئلہ تو مسلمات سے ہی مگر تخصیص اُسکی کتب
قصص سے بموافق مذاق نوجوانان رنگین طبع کے ہی - اور حق بھی یہی ہی کہ جسقدر فرحت فوری مضامین حُسن
عشق کے سُننے اور دیکھنے سے ہوتی ہی اور روح کو لذت ملتی ہی وہ اور مضامین سے ممکن ہی نہین ہی سچ ہی ع
ہر گلے را رنگ و بوے دیگر است خ اب رہی یہ بات کہ دلبستگی مین کون قصہ سب قصون سے بہتر اور فائق
تر ہی پس تمام زمانہ اسکا مقر ہی کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران سے بڑھکر کوئی قصہ ابتداے عالم سے تا
ایندم ہوا ہی نہو گا - ضخامت اسکی ایسی کہ برسون مین بھی تمام نہو - دلبستگی ایسی کہ سُننے والا اپنے خواب و
خور کو بھول جاے - واقع مین اس داستان کے اصول فارسی کے مُصنّف علامہ شیخ ابوالفیض فیضی طاب
ثراہ نے اس داستان کی تصنیف عجب خون جگر کھا کے فرمائی ہی جسکے نتیجے مین آج تک یہ داستان ہر دل عزیز ہی
یہ وہ داستان ہی جو واسطے تفریح طبع محمد جلال الدین اکبر بادشاہ کے تصنیف کی گئی اور پسند عالم ہوئی - وسعت
بیان قابل ہزاران تحسین و آفرین ہی کہ اس داستان رفیع الشان کے بڑے بڑے آٹھ دفتر ہین اور چند دفتر کی متعدد
جلدین اور بعض جلد بوجہ ضخامت کثیرہ دو حصون پر منقسم ہی اس تفصیل سے دفتر اول نوشیروان نامہ دو جلدین
دفتر دوم کوچک باختر ایک جلد مین دفتر سوم بالا باختر ایک جلد مین دفتر چہارم ایرج نامہ دو جلدین دفتر
پنجم طلسم ہوش ربا سات جلد مین - اور اسی دفتر پنجم طلسم ہوش ربا کی پانچوین جلد بوجہ ضخامت کثیرہ کے
دو حصون پر منقسم ہی دفتر ششم صندلی نامہ ایک جلد مین دفتر ہفتم تورج نامہ دو جلدین دفتر ہشتم لعل نامہ ایک
جلد مین الحق کہ اس داستان کا مثل و نظیر آج تک ہوا ہی نہ آیندہ ہو گا - تمام زمانہ واقف ہی کہ اس داستان
عظیم الشان کو سواے رؤسا و اُمرا کے علی العموم کوئی سُن نہ سکتا تھا کیونکہ بجز داستان گویون کے وسیلہ اسکا
سُننا نا ممکن تھا اور اسمین ہزارون روپیہ کا صرف اور برسون کی مُدت درکار تھی اب سب حضرات
کو مژدہ ہو کہ یہ شاہد دلفریب جو اب تک مہد ناز مین محو خواب غفلت تھا بہ کوشش بلیغ و بہ صرف زر خطیر
رئیس با اقبال زینت دہ مسند عظمت و اجلال اولوالعزم عالی ہمت مشہور نزدیک و دور جناب
منشی نولکشور صاحب سی - آئی - ای - بیدار ہو کر آرائش طبع سے ہر ہفت اور منصہ شہود پر جلوہ افروز ہوا

حقیقت مین جسطرح سے یہ داستان کُل افسانون کی سرتاج ہی ویسا ہی اسکے طبع و ترجمہ ہونے مین بھی انتظام مالا کلام ہوا ہی
یعنے اس رئیس ذیہمم نے اپنی دریا دلی سے اتنی بڑی داستان کے کُل دفترون کا ترجمہ بڑے بڑے نامی و نامور
نثاران داستانگو سے کرایا اور پھر طبع فرما کے کوڑیون کے مول مین اسکی سیر سے تمام اہل عالم کو شادکام فرمایا
چنانچہ اس داستان کے دفتر پنجم طلسم ہوش ربا کی اوّل چار جلدون کا ترجمہ نثار بے بدل ماہر اکمل شاعر سخن آگاہ
منشی محمد حسین صاحب جاہ مرحوم نے اور آخر کی تین جلدون کا ترجمہ لائق و فائق اُستاد ان سخنوران سر آمد نثاران
منشی احمد حسین صاحب قمر سلمہ نے بڑی فصاحت و بلاغت سے مثل عبارت فسانۂ عجائب مقفیٰ و مسجع ازجانب مطبع
فرمایا - اور یہ جلدین مکرر طبع ہوکر نذر شائقین ہوگئین - باقی دفترون کا ترجمہ یعنی نوشیروان نامہ ہر دو جلد و کوچک باختر
و بالاباختر و ایرج نامہ ہر دو جلد کا ترجمہ کمال عرق ریزی اور بڑی جانکاہی سے بزبان اُردو یے معلی بتحریک منشی حامد حسین
صاحب عذب البیان طلیق اللسان بے عدیل و بے نظیر منشی شیخ تصدق حسین صاحب داستانگو نے فرمایا -
واقع مین اس مترجم ہمہ دان نے بھی عجب دماغ سوزی اور وفور لیاقت سے ترجمہ فرمایا ہی کہ لائق صد ہزار
آفرین ہی - اس لائق مترجم نے اپنے ترجمہ مین یہ بڑی صنعت رکھی ہی کہ کہین حشو و زوائد کا نام تک نہین رکھا اور فقط
اصل مطلب سے کام رکھکر گویا دریا کو کوزے مین بند کر دیا - اس مترجم ممدوح کے ترجمہ کیے ہوے دفاتر
مذکورۃ الصدر مین سے نوشیروان نامہ جلد اول اور ایرج نامہ جلد اول اور کوچک باختر چھپکر تیار ہوگئے اور
ہاتھون ہاتھ بک رہی ہین اور نوشیروان نامہ جلد دوم اور ایرج نامہ جلد دوم قریب الاختتام ہین اور عنقریب پیشکش
شائقین ہونگے اور باقی تین دفتر یعنی صندلی نامہ اور تورج نامہ ہر دو جلد و لعل نامہ کے بھی ترجمہ و طبع کا اہتمام
ہو رہا ہی انشاءاللہ تعالیٰ بعد تیاری بہت جلد ملاحظۂ شائقین مین پیشکش ہونگے بس الحمد للہ کہ یہ دفتر سوم
داستان امیر حمزہ صاحبقران موسوم بہ بالاباختر بہ احسن انتظام و تصحیح تمام مطبع نامی منشی نولکشور صاحب
سی آئی - ای - واقع لکھنؤ مین بماہ اکتوبر ۱۸۹۳ع مطابق ماہ ربیع الثانی ۱۳۱۱ ہجری حُلیۂ طبع سے آراستہ و پیراستہ
ہوکر زیب محفل شائقان دیار و امصار ہوا

واضح ہو کہ اگرچہ داستان امیر حمزہ صاحبقران کے کل دفترون کی داستانین اور انکا طرز بیان اور عجائب و غرائب طلسمات اور بہادرون کی لڑائیان اور عیارون کی عیاریان اور ساحرون کی سحرکاریان اور حسینون کی خوش ادائیان وغیرہ وغیرہ مضامین رشک سحر حلال اور قابل دید ہین مگر طلسم ہوشربا سب دفترون کی جان ہی اور اسکا بیان بھی بہت ہی کثرت سے ہی سات جلدون مین ہی۔ جلد پنجم اسقدر ضخیم ہی کہ بڑے بڑے دو حصون پر منقسم ہی اس طلسم ہوشربا کی ساتون جلدین بار اول طبع ہو کر نذر ناظرین ہو چکی ہین اگرچہ تعداد طبع کثیر تھی مگر بوفور خواہش خریداران فوراً دست بدست ہو گئین اور اب نوبت طبع مکرر کی آئی ہی۔ واقعی اسکے مضامین ایسے دلچسپ و دلآویز ہین کہ جسنے اسکی پہلی جلد کے عنوان کو بھی ملاحظہ کیا پھر کیا ممکن ہی کہ وہ محو نظارہ نہو کر اسکی ساتون جلد کے مطالعہ سے اپنے کو باز رکھے۔ اول تو اصل داستان طلسم ہوشربا کی خوبیان ممکن نہین کہ بیان ہو سکین۔ ہر جلد مین نیا رنگ ہی صدہا طرح پر لڑائیون کا بیان۔ ہزارہا طرز پر سحر آزمیون کا عنوان۔ میلون اور تماشون کا نئے نئے انداز پر ذکر عیارون کی عیاریان مکاریون کی نرالی نک۔ پہلوانون کی لڑائیان۔ بہادرون کی جانبازیان۔ طلسمات کا بیان۔ جادوگرون کے سامان۔ وصل کی راتین حسن و عشق کی گھاتین فراق محبوب وصال نامرغوب۔ درد جدائی کی مصیبت۔ دشت نوردی کی محنت دوسرے لائق مترجمون کی فصاحت و بلاغت نے سمند مضامین پر ایک اور تازیانہ لگا دیا۔ ہر ہر موقع پر جادو بیانی کا دریا بہا دیا۔ ہر فقرہ مقفی و مسجع انشا پردازی کی نثر۔ حق تو یہ ہی کہ فسانہ عجائب کی نثر نگاری آنکھون سے گر گئی۔ بیان حسن و عشق پر عاشقون کی جان جاتی ہی۔ سامان فراق مضامین ہجر پر تصویر کی بھی آنکھون سے آنسو بہاتی ہی۔ اتنا بڑا قصہ اور ہر جگہ صبح و شام کے بیان کا نیا انداز۔ باغ و صحرا کا ہر مقام پر جدا طرز۔ آرایش بزم وصال کا ہر جگہ پر نیا رنگ معشوقون اور حسینون کے سراپا کا ہر کہین دوسرا ڈھنگ۔ ہر ہر مقام پر اشعار اس مناسبت سے درج کیے ہین گویا اسی حالت کے واسطے نظم ہوے تھے۔ اور صدہا مقام پر ان ہمہ دان مترجمون نے اشعار اور غزل وغیرہ مناسب

مقام اپنے طبعزاد بھی تصنیف فرما کر درج کیے ہین۔ فی الواقع جسطرح یہ دفتر طلسم ہوشربا ساری داستان امیر حمزہ صاحبقران کی جان ہی ویسا ہی اس دفتر کا ترجمہ بھی لائق دید اور سزاوار تحسین و آفرین ہی۔ کیونکہ حضرات مترجم اس دفتر کے کیسے لائق و فائق شہرہ روزگار ہین جنکی فصاحت بیانی اور ہمہ دانی سے تمام اہل ہند واقف و آگاہ ہین۔ یعنی اس دفتر کی اول چار جلدون کا ترجمہ بلبل بوستان فصاحت طوطی شکرستان بلاغت شاعر بے عدیل شاہ عدیم المثیل منشی میر محمد حسین صاحب جاہ نے فرمایا ہی۔ اور آخر کی تین جلدون کا ترجمہ استاد سخنور ماہر ترجمہ فخر داستانگویان کامل ہمہ دان مصائب خوان جناب سید الشہدا مقبول و محبوب امرا منشی احمد حسین صاحب قمر نے فرمایا ہی۔ ہزارہا روپیہ اس دفتر ضخیم کی تالیف و ترتیب مین مالک مطبع کا صرف ہوا ہی جب اس ناظورہ دلفریب نے ہر دل عزیز ہونے کا مرتبہ حاصل کیا ہی۔ اب اس اشتہار کی ذیل مین کچھ مختصر مختصر حالات ساتون جلد کے عرض کیے جاتے ہین تاکہ ناظرین کو فی الجملہ اس دفتر کے مضامین سے آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو۔ اور یہ بھی معلوم رہے کہ یہ ساتون جلدین ایک ہی تقطیع اور ایک ہی قسم کے کاغذ پر طبع ہوئی ہین جو صاحب اس دفتر طلسم ہوشربا کی ساتون جلدین یکمشت خرید فرمائینگے انکو بہ نسبت فرادی فرادی جلدون کے خرید فرمانے کے قیمت مین بہت تخفیف ہوگی یعنی بیس روپیہ کو یہ ساتون جلدین دستیاب ہونگی۔ اور ہر ہر جلد کی علیحدہ قیمت بھی ہر جلد کے ضمن بیان مین مندرج ہی۔ مگر یہ واضح رہے کہ پورا لطف جب ہی حاصل ہوگا جبکہ ساتون جلد کی بحیثیت مجموعی سیر کیجائے کیونکہ ایک دو جلد کے مطالعہ مین پورا حال معلوم نہوگا اور سلسلۂ بیان کے قطع ہو جانے سے انتشار طبیعت باقی رہیگا۔ اب حالات کل دفتر کے بطریق اختصار مع قیمت ہر ہر جلد کے تحریر کیے جاتے ہین

جلد اول آغاز داستان حیرت بیان طلسم ہوشربا اور داخل لشکر لقا کا کوہستان مین۔ نامہ لکھنا سلیمان عنبرین موے کوہی کا شریک لقا ہو کر افراسیاب جادو کو مدد لقا کے لیے جادوگر کا آنا۔ باہمی لڑائی۔ عیارون کی عیاری۔ جانا اسد بن کرب غازی کا مع خواجہ عمرو اور دیگر عیارون کے براے فتح طلسم ہوشربا۔ داخلہ

ہو۔ کا طلسم مین مع چار عیارون کے اور قتل کرنا ساحرون کا اور ملاقات مہرخ سحر چشم سے۔ لشکر کشی کرنا افراسیاب کا عمرو اور مہرخ پر اور باہمی جنگ۔ گرفتار ہو جانا اسد و مہ جبین کا مکرر۔ بادشاہ ہونا مہرخ کا لشکر اسلام مین بصلاح عمرو اور جنگ افراسیاب۔ پہونچنا عمرو کا طلسم باطن مین اور لوٹ لینا دربار افراسیاب کو۔ عاشق ہونا ملکہ مخمور سرخ چشم کا شہزادہ نور الدہر پر۔ مقابلہ کرنا ساحرون سے شہزادہ قاسم کا اور عشق ہونا شہزادہ کا ملکہ نرگس چشم دختر حنظل جادو سے۔ داخل ہونا شہزادۂ ایرج کا طلسم آئینہ مین۔ ملاقات عمرو کی کوکب روشن ضمیر سے اور جنگ افراسیاب و عیاری خواجہ عمرو۔ مبتلا ہونا چابک رو پر اور لوٹ لینا میلہ کو عمرو کا آنا عشاق جادو کا عجیب عجیب داستانین طول و طویل ہین کہ تفصیل اُنکی مطالعہ سے معلوم ہوگی یہ جلد ہند سہ ۸۰۸ پر ختم ہی قیمت۔ للعہ

جلد دوم جانا عمرو کا سمت کوکب روشن ضمیر لڑائیان امیر حمزہ کی لقا سے آنا ساحرون کا برائے مدد لقا از طرف افراسیاب۔ عیاریان عیارون کی۔ شریک ہونا ملکہ حیرت شمشیر زن دختر کوکب کا عمرو سے اور جانا طلسم آئینہ مین اور عاشق ہونا ایرج پر اور فتح طلسم آئینہ۔ مقابلہ مہرخ و مصور جادو کا اور عیاریان عیارون کی۔ نامہ کوکب کا بنام افراسیاب جواب افراسیاب اور باہمی تنازع راہ بھول کر آنا ملکہ بہار کا لشکر اسلام مین اور عاشق ہونا بادشاہ لشکر اسلام پر لشکر امیر حمزہ مین۔ خروج کوکب و افراسیاب مین باہمی مقابلے۔ آنا حیرت جادو کا اور قید ہونا سحر کوکب مین۔ روانہ ہونا ملکہ اختر کا برائے مدد مہرخ۔ ملاقات مہرخ و ملکہ بران۔ ساحرون کی لڑائیان عیارون کی عیاریان۔ حالات طلسم ہزار برج عجیب مزے کی یہ داستانین ہین جنکا خلاصہ بھی نہین ہوسکتا یہ جلد ہند سہ ۹۶۴ پر ختم ہی قیمت للعہ

جلد سوم نامہ افراسیاب کا طاق چشم جادو کو پہونچنا۔ آنا صنعت سحر ساز کا اور آفت لانا لشکر مہرخ پر۔ عمرو کی عیاریان توزج کا آہن تن فولاد کوہی سے مقابلہ کرنا اور طلسم مین داخل ہونا۔ طاق چشم جادو کا بمقابلہ مہرخ آکر مارا جانا۔ جنگ افراسیاب۔ آنا عمرو کا مع ماہی پریزاد طلسم نور افشان سے اور جنگ عظیم۔ ایرج کا داخلہ طلسم ہزار برج مین۔ صدہا طرح کے واقعات دیگر۔ جانا قاسم کا جانب طلسم گوہر گرہ اور داخل طلسم ہونا اور فتح کرنا بڑے غضب کی داستانین ہین یہ جلد ہند سہ ۹۲۲ پر ختم ہی قیمت للعہ

جلد چہارم۔ رہائی شہزادہ قاسم کی بعیاری سیارہ۔ حاضر ہونا افراسیاب کا خاک قبر جمشیدی سے۔ قتل محافظان زندان اور رہائی ہیران کی۔ لڑائی اژدر کوہی کی۔ عیار قدرت کا شریک مہرخ ہونا حالات جہانگیر بن صاحبقران۔ حالات ملکہ انجم حصار۔ عمرو کی عیاریان مقابلہ مہرخ و افراسیاب۔ جنگ غضنفر۔ قتل ساحران۔ مہر شمشیر زن کی عیاریان۔ آنا قہار شعلہ بدن کا۔ مارا جانا تنویر آہن کلاہ کا وغیرہ وغیرہ بڑی بڑی داستانین ہین اور صدہا واقعات دیگر ہین جنکا خلاصہ بھی غیر ممکن ہی اگر فی ورق ایک لفظ کا پتہ دیا جاے تو کئی جزو ہو جائین یہ جلد ہند سہ ۱۳۷۹ پر ختم ہی قیمت للعہ

جلد پنجم یہ جلد سب جلدون سے بڑی ہی اسلیے بڑے بڑے دو حصہ ہین اسمین متعدد داستانین ہین اور بڑے غضب کی اسمین لڑائیان اور سحر آزمائیان ہین جنکا پتہ دینا مشکل ہی اس جلد کے حصہ اول کا آغاز یہ ہی۔ تعبیر یک خواب عقاب سوار افراسیاب کا آمادۂ قتل اسد غازی ہونا اور تمامی داستان شہنشاہ زرین علم ہی اور حصہ دوم کا شروع یہ ہی کہ پہونچنا عمرو و اسد کا شہر داکوہ مین اور عاشق ہونا ملکہ لالان خون قبا دختر خداوند داور کا اسد پر اور تمام بیان جنگ مین سحر سازی ہی اور درمیان کے واقعات بے انتہا ہین یہ جلد ہند سہ ۱۷۵۵ پر ختم ہی قیمت للعہ

جلد ششم حالات جنگ صنعت سحر ساز وزیر اعظم افراسیاب آخر عیاری عمرو پر قتل ہونا اُسکا۔ کھلنا ہفت حجرہ بلا کا اور بعد بڑی بڑی لڑائیون اور تباہیون کے مارا جانا یکے بعد دیگرے مشعل جادو حاکم حجرۂ اول اور تاریک شکل کش مالکہ حجرۂ دوم اور احتقاق جادو نقارہ نواز مالک حجرہ سوم اور شہنا نواز جادو مالک حجرۂ چہارم اور ملک اخضر گوہر پوش مالک حجرۂ پنجم کا مع یاقوت سخندان اُسکی دختر کے۔ اور دختر ثانی لعل سخندان کا عشق اسد مین مبتلا ہو کر مطیع اسلام ہونا وغیرہ حالات دیگر یہ جلد ہند سہ ۱۳۷۷ پر ختم ہی قیمت للعہ

جلد ہفتم یہ جلد بھی بڑے بڑے عجائب و غرائب سے مملو ہی آغاز اسکا بیان ہفت در بند ساختہ کرماہیان زمرد پوش اور ہر مقام پر بشوکت سحر پہونچنا کوکب کا اور عیاریان عمرو کی بطرز نو با تباع ظلمات اور تمامی اسیر ہی۔ شادی اسد غازی وغیرہ ملکہ مہ جبین وغیرہ سے اور روانہ ہونا ایرج کا سمت عرب با خبر یہ جلد ہند سہ ۱۰۷۷ پر ختم ہی قیمت للعہ

